# فہرست



☆☆☆☆☆☆☆



کلمۃ الحق — مفتی سید عبدالقدوس ترمذی مدظلہم

# رحلت جلیل

## حضرت مولانا عبدالجلیل صاحب رائپوری کا سانحۂ وفات

مورخہ ۳رذوالحجہ ۱۴۳۰ھ بروز ہفتہ موبائل پر مکرمی مولانا محمد ابراہیم صاحب خطیب جامع مسجد فیصل جھاوریاں نے اطلاع دی کہ حضرت مولانا عبدالجلیل صاحب رائپوری ابھی کچھ دیر قبل انتقال فرما گئے ہیں اوران کا جنازہ عشاء کے بعد ڈھڈیاں میں ہوگا، احقر نے حضرت کے خویش جناب مولانا قاری مظفر صاحب سے رابطہ کیا تو انہوں نے بھی اس حادثہ کی تصدیق کردی اور جنازہ کا وقت نو بجے شب بتایا۔حضرت مولانا کی طبیعت کافی عرصہ سے ناساز چل رہی تھی اس لئے احباب کو ہر وقت اس حادثہ کا فکر لگا رہتا تھا، اللہ تعالیٰ کے ہاں ہر ایک کے جانے کا ایک وقت مقرر ہے اس سے پہلے جانے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا اور نہ ہی اس وقت مسمّی سے کوئی مفر ہے،حضرت کیلئے دنیا سے جانے کا یہی وقت طے تھا اس لئے انہوں نے اسی وقت پر داعی اجل کو لبیک کہا اور اپنی جان جان آفریں کے سپرد کر کے ابدی سکون وراحت کی منزل کی طرف سفر فرمایا: ؏ عمر بھر کی بے قراری کو قرار آ ہی گیا، اناللّٰہ واناالیہ راجعون اللھم اغفرلہ واکرم نزلہ وابدلہ دارا خیرامن دارہ واھلا خیرا من اھلہ ۔حق تعالیٰ حضرت کے درجات کو بلند فرمائیں اور پسماندگان کو صبر واجر سے نوازیں اللھم لا تحرمنااجرہ ولا تفتنابعدہ آمین۔

حضرت مولانا مرحوم کا روحانی تعلق خانقاہ رحیمیہ کے مشائخ عظام سے تھا جس کے گل سرسبد حضرت شاہ عبدالرحیم رائپوری نوراللہ مرقدہ تھے،حضرت رائپوری رحمہ اللہ اپنے عہد کی ایک عظیم روحانی ،علمی اور عبقری شخصیت تھی ، آپ حضرت اقدس شاہ عبدالرحیم سہارنپوری اور قطب الارشاد حضرت اقدس مولانا رشید احمد گنگوہی رحمۃ اللہ علیہما کے خلفاء کرام میں ایک ممتاز حیثیت اور مقام کے حامل تھے،آپ خانقاہ رحیمیہ رائپور کے بانی ،وقت کے جید عالم حقانی وربانی اور امام وقت اور لاکھوں کے روحانی پیشوا تھے،آپ کی ذات قدسی صفات پر اکابر علماء دیوبند کو مکمل اعتماد تھا، ریشمی رومال کی تحریک میں آپ حضرت شیخ العالم شیخ الہند مولانا محمود حسن دیوبندی رحمۃ اللہ



علیہ کے خاص معتمد اور دست راست تھے، رائپور کی خانقاہ کو آپ نے ذکر الٰہی کے انوارات سے معمور فرمادیا، وقت کے جید علماء کرام اور مفتیان عظام آپ کے حلقہ ارادت میں شامل ہوئے، آپ کا فیض برصغیر پاک وہند میں ہر چہار سو پہنچا اور آپ کے نامور خلفاء کرام نے اس سلسلہ کو مزید آگے پھیلایا، آپ کے بعد خانقاہی اور روحانی سلسلہ کے بقا اور دوام کیلئے اس عظیم مسند پر فائز ہونے کیلئے آپ کی نگاہ انتخاب اپنے عظیم جانثار ممتاز عالم دین اور خاص تربیت یافتہ حضرت مولانا عبدالقادر رائپوری رحمۃ اللہ علیہ پر پڑی اور اپنی زندگی ہی میں حضرت نے ان کو اپنا خلیفہ بنادیا۔

حضرت عبدالقادر رائپوری رحمۃ اللہ علیہ پہلی مرتبہ ۱۳۲۲ھ میں رائپور آپ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور مسلسل چودہ سال تک اپنے شیخ کی خدمت کی اور بھرپور استفادہ فرمایا اور پھر شیخ کی وفات کے بعد ۱۳۳۷ھ سے تادم زیست ۱۳۸۲ھ تک ۴۵ سال شیخ کی مسند پر جلوہ افروز رہے آپ کے توسط سے یہ سلسلہ خوب پھیلا اور اسے بڑی پذیرائی حاصل ہوئی، بڑے بڑے علماء کرام نامور خطباء عظام آپ کے حلقہ ارادت میں شامل ہوئے، بہت سے حضرات کو خلعت خلافت سے نوازا گیا جن میں حضرت علامہ انور شاہ کشمیری قدس سرہ کے ممتاز تلامذہ اور جانثار حضرت مولانا محمد صاحب انوری اور حضرت شاہ عبدالرحیم صاحب کے نواسہ حضرت اقدس مولانا عبدالعزیز رائپوری حضرت مولانا عبدالجلیل رائپوری رحمۃ اللہ علیہم وغیرہ مشہور اور ممتاز ہیں۔

حضرت شاہ عبدالقادر رائپوری رحمہ اللہ اصلاً پنجاب کے ضلع سرگودھا سے تعلق رکھتے تھے آپ کا آبائی وطن جھاوریاں کے قریب واقع موضع ڈھڈیاں تھا اس لئے آپ کے اعزہ واقارب سب اسی علاقہ میں قیام پذیر تھے، حضرت جب کبھی پاکستان تشریف لاتے تو ڈھڈیاں بھی قیام پذیر ہوتے اس وقت یہ جگہ پورے ملک کیلئے ایک مرجع اور مرکز بن جاتی حضرت کی وجہ سے دور دور سے حضرات حاضر ہوتے اور اس خانقاہ رحیمیہ قادریہ میں قیام کرتے آپ کی معیت وصحبت سے خوب بہرہ ور ہوتے، مستقل قیام چونکہ رائپور کی خانقاہ میں تھا اس لئے کچھ عرصہ بعد آپ پھر رائپور واپس تشریف لے جاتے آخر تک یہی معمول رہا، حضرت نے اپنے شیخ کی خدمت میں ایک طویل عرصہ گذارا اور ان کی رفاقت سالہا سال آپ کو میسر رہی اس لئے حضرت رائپوری کی دلی خواہش تھی کہ وفات کے بعد



بھی اکٹھے رہیں چنانچہ اسی خواہش کے احترام میں حضرت رائیپوری نے جب پاکستان کا آخری سفر فرمایا تو ذمہ دار حضرت سے وعدہ لیا کہ وہ مجھے رائپور پہنچائیں گے تاکہ وفات کی صورت میں تدفین رائپور میں ہو لیکن یہ حق تعالی کو منظور نہ تھا اس لئے ایسا نہیں ہو سکا اور ربیع الاول ۱۳۸۲ھ اگست ۱۹۶۲ء میں جب لاہور میں آپ کا انتقال ہوا تو آپ کے اعزہ واقارب کے اصرار پر آبائی وطن ڈھڈیاں منتقل کیا گیا اور جنازہ کے بعد تدفین بھی وہیں عمل میں آئی ع وکم حسرات فی بطون المقابر، واللّٰہ غالب علی امرہ ،وذلك تقدیر العزیز العلیم ۔ظاہری طور پر اگر چہ آپ کی تدفین رائے پور نہ ہو سکی لیکن امید قوی ہے کہ حق تعالی نے عالم برزخ میں ان حضرات کی ارواح مبارکہ کو جمع فرمادیا ہوگا وما ذلك علی اللّٰہ بعزیز ، اس طرح ع می دہد یزداں مراد متقیں پر بھی عمل ہو گیا ہوگا۔ واللّٰہ اعلم باسرار افعالہ ویفعل مایشاء ویحکم مایرید۔

حضرت کی وفات کے بعد آپ کے بھتیجے حضرت مولانا عبدالجلیل صاحب اور بھانجے حضرت مولانا عبدالوحید صاحب رحمۃ اللہ علیہما نے مستقلاً ڈھڈیاں میں قیام فرمایا دونوں حضرات نے حضرت اقدس برکۃ العصر شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی نگرانی میں درس نظامی کی تعلیم مظاہر العلوم سہارنپور میں مکمل کی اور پھر حضرت رائے پوری کی خدمت میں ہی سارا وقت گذارا، حضرت سے بھرپور استفادہ کیا اور سلوک وتصوف کی منازل کو طے فرمایا حضرت نے خلعت خلافت سے بھی سرفراز فرمایا حضرت مولانا عبدالجلیل صاحب رائے پوری نے حضرت اقدس مولانا عبدالقادر صاحب کی مسند ارشاد پر ڈھڈیاں میں ۱۳۸۲ھ سے ۱۴۳۰ھ تک مکمل اڑتالیس سال اس گلشن رحیمی قادری کو آباد وشاد رکھا اور سالکین راہ سلوک اور طالبان خدا کو خوب سیراب فرمایا، جزاھم اللّٰہ تعالی ورضی عنہ وارضاہ آمین۔

احقر نے نام تو حضرت کا بچپن سے ہی سن رکھا تھا اور ڈھڈیاں سے بھی واقف تھا کیونکہ ۱۹۷۴ء میں حضرت اقدس شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا صاحب کاندھلوی قدس سرہ پاکستان تشریف لائے تو آپ جھاوریاں اور پھر ڈھڈیاں بھی تشریف لے گئے تھے حضرت اقدس والد ماجد قدس سرہ حضرت شیخ کی زیارت کیلئے جھاوریاں حاضر ہوئے تو کئی احباب کو حضرت نے ساتھ لیا احقر ناکارہ



کو بھی ہمراہ جانے کی سعادت حاصل ہوئی اور حضرت شیخ کی پہلی مرتبہ زیارت کا جھاوریاں میں شرف حاصل ہوا اس وقت اگر چہ ڈھڈیاں نہیں جاسکا تاہم حضرت اقدس مولانا عبدالقادر رائے پوری کے مزار پر حاضری کا شوق پیدا ہوگیا، ۱۹۷۹ء میں مفکر اسلام حضرت مولانا ابوالحسن ندوی جب ڈھڈیاں تشریف لائے اس وقت بھی وہاں حاضری کا شدید تقاضہ پیدا ہوا لیکن پہلی مرتبہ وہاں حاضری کی نوبت غالباً ۱۹۸۴ء میں آئی حضرت مولانا عبدالوحید صاحب ،حضرت مولانا عبدالجلیل صاحب دونوں بزرگوں کی ملاقات اوران سے مجلسیں ہوئیں مزار پر انوار پر بھی حاضری دی حضرت مولانا عبدالوحید صاحب نے بہت وقت عنایت فرمایا اور بزرگوں کے واقعات وحالات سنائے حضرت مولانا عبدالجلیل صاحب اگر چہ طبعاً کم گو کم آمیز واقع ہوئے تھے لیکن انہوں نے بھی خاصا وقت دیا اور بہت سے واقعات وحالات بیان فرمائے ،ایک مرتبہ حضرت مولانا سعید احمد صاحب انوری کی ملاقات بھی حضرت ہی کے ہاں ہوئی اس کے بعد بارہا حاضری ہوتی رہی جب کبھی حضرت مولانا کی مجلس میں بیٹھنے کا موقع ملتا حضرت نہایت قیمتی ملفوظات سے بہرہ ورفرماتے احقر کے جدامجد حضرت مفتی عبدالکریم گمتھلوی سے خوب واقف تھے اس لئے ان کے فتاویٰ کی اشاعت کے متعلق بارہا استفسار فرماتے حضرت والد صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے بھی خاص تعلقات تھے اور مسائل وفتاویٰ میں ان پر اعتماد تھا احقر نے ایک مرتبہ عرض کیا کہ امداد الاحکام چار جلدوں میں مکمل ہو چکا ہے تو بڑی مسرت کا اظہار فرمایا حضرت اقدس والد ماجد کی کتاب تذکرہ حضرت مدنی پر بڑی مسرت اور خوشی ظاہر فرمائی۔

احقر کے استفسار پر ایک مرتبہ بڑی تفصیل سے حضرت رائے پوری ثانی کی تدفین کا واقعہ بیان فرمایا حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا صاحب کاندھلوی کی آپ بیتی کا ذکر فرمایا اور یہ بھی کہ حضرت شیخ نے فرمایا تھا کہ اس میں ...... جملہ حذف کر دیا جائے گا ۔ایک مرتبہ صبح صادق کے بارہ میں آپ سے برادرم مولانا مفتی محمد طاہر مسعود سلمہ نے استفسار فرمایا حضرت نے مشہور مروج نقشوں کی تائید فرمائی اور فرمایا کہ کراچی کے جن نقشوں میں دس منٹ کا تفاوت لکھا ہے وہ صحیح نہیں ہے ۔احقر کو ایک بار ذکر اللہ کی بطور خاص تلقین فرمائی حضرت خود بھی سراپا ذکر تھے قلت طعام ،قلت اختلاط مع الانام ،قلت کلام ،قلت منام ،سب مجاہدات پر آپ کا پورا پورا



عمل تھا اور ذکر اللہ کے خاص انوارات وبرکات اوراثرات دیکھنے سے محسوس ہوتے تھے ۔

احقر پر حضرت کی خاص شفقت وعنایت تھی اپنے بڑوں کی نسبت سے بعض مسائل کے متعلق احقر سے استفسار فرماتے چند سال قبل حضرت نے تحریری طور پر میراث کے ایک مسئلہ میں احقر سے فتویٰ طلب فرمایا احقر نے جواب لکھ کر خدمت میں پیش کیا تو حضرت نے بڑی دعاؤں سے نوازا، یہ ان کی خوردنوازی اور تواضع وعاجزی تھی کہ اس ناکارہ کو یاد فرمایا ورنہ حضرت کے متعلقین واحباب اہل علم اورارباب فتویٰ کی کمی نہ تھی ۔

حضرت کو شہرت سے بے حد درجہ نفرت تھی ان حضرات کے ہاں اخفاء اوراپنے آپ کو مٹانے کا خاص ذوق تھا اور فنائیت کا بھی وہی مقام معلوم ہوتا تھا جو کسی شاعر نے اس شعر میں یوں بیان کیا ہے:

تو درو گم شو وصال ایں است وبس گم شدن گم کن کمال ایں است وبس

حب جاہ ایک ایسا مرض ہے جو عارفین کے ارشاد کے مطابق ان سے بھی سب سے آخر میں نکلتا ہے آخر مایخرج من قلوب العارفین حب الجاہ ،اس کے بعد یقیناً انسان کامل انسان بنتا ہے ان حضرات میں فنائیت ،تواضع کوٹ کوٹ کر بھری ہوئی تھی ۔

احقر جنازہ میں حاضر ہوا لیکن اس وقت کسی سے بھی ملاقات اور تعزیت نہ ہوسکی عید الاضحیٰ کے بعد حاضر ہوا تو محترم جناب قاری مظفر صاحب زید مجدہم نے حضرت کی تواضع اور فنائیت سے متعلق واقعہ سنایا کہ حضرت اقدس نواب عشرت علی خان قیصر دامت برکاتہم نے کسی ذریعہ سے معلوم کرنا چاہا کہ حضرت اس وقت کس مقام پر ہیں تو حضرت نے اس استفسار کے جواب میں فرمایا کہ حضرت نواب صاحب سے میری طرف سے عرض کردیا جائے کہ میں تو صفر محض ہوں کچھ بھی نہیں ہوں سبحان اللہ شیخ سعدی نے سچ کہا ع نہد شاخ پر میوہ سربر زمیں، زیر بار اند درختاں کثمر با دارند ۔

بلاشبہ انسان کی تباہی میں حب جاہ اور حب مال کا بڑا دخل ہے حق تعالیٰ اپنے جن خاص بندوں پر اپنا فضل فرماتے ہیں ان موذی امراض سے انہیں بچالیتے ہیں اور شہرت سے نفرت اور حقیقی تواضع ان کے لئے دائمی شہرت بقاء ودوام اور یوضع له القبول فی الارض کا ذریعہ بن جاتی ہے اور پھر قمر بلکہ بدر کامل بن کر یہ حضرات اپنی حیات مستعاری میں نہیں بلکہ وفات



کے بعد بھی چمکتے رہتے ہیں اور دوسروں کے لئے راہنمائی کا سبب بنتے ہیں اور اپنے فیوضات وبرکات کی وجہ سے بعد میں بھی زندہ رہتے ہیں۔

ہرگز نمیرد آنکہ دلش زندہ شد بعشق ثبت است برجریدہ عالم دوام ما

ان حضرات کا تنہا وجود ہی کتنے فتنوں کے سدباب کا ذریعہ ہے اس کا صحیح علم ان حضرات کے دنیا سے رخصت ہونے پر ہی ہوتا ہے۔اللہ تعالیٰ ہمارے حال زار پر رحم فرماویں اور ہمیں بزرگوں کی برکات سے محروم نہ فرماویں آمین۔

حضرت کی حیات میں بھی کئی مرتبہ حاضری ہوئی آپ کے بعد بھی بارہا جانا ہوا اور حضرت نے غایت شفقت وعنایت سے بڑی توجہ فرمائی اور بڑی دعائیں دیں احقر نے جب بھی اہل خانہ کے لئے اور اپنے لئے جامعہ کے لئے دعاؤں کے لئے عرض کیا تو ڈھیروں دعائیں دیں۔

حضرت کا مزاج جلسوں اور اجتماعات میں شامل ہونے کا نہ تھا چند سال قبل برادرم مولانا اشرف علی مدظلہ نے اپنے ادارہ کے جلسہ میں حضرت کو دعوت دی تو ان کے اصرار پر از راہ شفقت وعنایت حضرت تشریف لائے جلسہ کی سرپرستی فرمائی اور دعا بھی فرمائی۔

ایک مرتبہ جامعہ محمودیہ سرگودھا کے جلسہ میں لاہور سے حضرت مولانا مشرف علی تھانوی مدظلہ بھی تشریف لائے حضرت کی موجودگی میں حضرت مولانا کا بیان ہوا حضرت نے بھی سماعت فرمایا ،جامعہ مفتاح العلوم سرگودہا کے جلسہ میں بھی حضرت تشریف لائے حضرات کو وہاں بھی حضرت کی زیارت کا شرف حاصل ہوا،ان حضرات نے اپنے آپ کو مٹانے کی حد کردی تھی اس لئے نئی نسل کے نوجوانوں کو حضرت اقدس کی زیارت اور تعارف نہ تھا ان جلسوں میں تشریف آوری سے انہیں زیارت کا موقع ملا۔حضرت کے پسماندگان میں آپکے صاحبزادگان حضرت مولانا سعید صاحب اور حضرت مولانا محمد ابراہیم صاحب مدظلہما حیات ہیں اور وہ حضرت کے مشن کو آگے بڑھارہے ہیں اللہ تعالیٰ ان کی نصرت فرمائیں اور انہیں مزید ترقی دیں،آمین۔

احقر عبدالقدوس ترمذی غفرلہ

جامعہ حقانیہ ساہیوال سرگودہا

۲۷/ذوالحجہ ۱۴۳۰ھ ۱۵/دسمبر ۲۰۰۹ء

مفتی سید عبد القدوس ترمذی مدظلہم

# درس قرآن کریم

اسی طرح ایک قریشی سردار نضر بن حارث نے ایک مرتبہ اپنی قوم کو خطاب کر کے کہا:

''اے قوم قریش! آج تم ایک مصیبت میں گرفتار ہو کہ اس سے پہلے کبھی ایسی مصیبت سے سابقہ نہیں پڑا تھا کہ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) تمہاری قوم کے ایک نوجوان تھے، اور تم سب ان کے عادات واخلاق کے گرویدہ اور اپنی قوم میں ان کو سب سے زیادہ سچا اور سب سے زیادہ امانتدار جانتے اور کہتے تھے اب جبکہ ان کے سر میں سفید بال آنے لگے اور انہوں نے ایک بے مثل کلام اللہ کی طرف سے پیش کیا تو تم ان کو جادوگر کہنے لگے، خدا کی قسم وہ جادوگر نہیں، ہم نے جادوگروں کو دیکھا اور برتا ہے، ان کے کلام سنے ہیں، اور طریقوں کو سمجھا ہے، وہ بالکل اس سے مختلف ہیں۔

اور کبھی تم ان کو کاہن کہنے لگے، خدا کی قسم! وہ کاہن بھی نہیں، ہم نے بہت کاہنوں کو دیکھا اور ان کے کلام سنے ہیں، ان کو ان کے کلام سے کوئی مناسبت نہیں۔

اور کبھی تم ان کو شاعر کہنے لگے، خدا کی قسم! وہ شاعر بھی نہیں، ہم نے خود شعر، شاعری کے تمام فنون کو سیکھا سمجھا ہے، اور بڑے بڑے شعراء کے کلام ہمیں یاد ہیں، ان کے کلام سے اس کو کوئی مناسبت نہیں، پھر کبھی تم ان کو مجنون بتاتے ہو، خدا کی قسم! وہ مجنون بھی نہیں، ہم نے بہت سے مجنونوں کو دیکھا بھالا، ان کی بکواس سنی ہے، ان کے مختلف اور مختلط کلام سنے ہیں، یہاں یہ کچھ نہیں، اے میری قوم تم انصاف کے ساتھ ان کے معاملہ میں غور کرو، یہ سرسری ٹلا دینے کی چیز نہیں'' (خصائص کبریٰ ج ا ص ۱۱۴)

حضرت ابوذر صحابی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میرا بھائی اُنیس ایک مرتبہ مکہ معظمہ گیا، اس نے واپس آ کر مجھے بتلایا کہ مکہ میں ایک شخص ہے جو یہ کہتا ہے کہ وہ اللہ کا رسول ہے، میں نے پوچھا کہ وہاں کے لوگ اس کے بارے میں کیا رائے رکھتے ہیں! بھائی نے کہا کہ کوئی ان کو شاعر کہتا ہے، کوئی کاہن بتلاتا ہے، کوئی جادوگر کہتا ہے، میرا بھائی اُنیس خود بڑا شاعر ہے اور کہانت وغیرہ سے



واقف آدمی تھا،اس نے مجھ سے کہا کہ جہاں تک میں نے غور کیالوگوں کی یہ سب باتیں غلط ہیں،ان کا کلام نہ شعر ہے نہ کہانت ہے،نہ مجنونانہ کلمات ہیں، بلکہ مجھےوہ کلام صادق نظر آتا ہے۔

ابوذر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ بھائی سے یہ کلمات سن کر میں نے مکہ کا سفر کیا،اور مسجد حرام میں آکر پڑ گیا،تیس روز میں نے اس طرح گذارے کہ سوائے زمزم کے پانی کے میرے پیٹ میں کچھ نہیں گیا،اس تمام عرصہ میں نہ مجھے بھوک کی تکلیف معلوم ہوئی نہ کوئی ضعف محسوس کیا(خصائص ج ۱ص ۱۱۶)واپس گئے تو لوگوں سے کہا کہ میں نے روم اور فارس کے فصحاء و بلغاء کے کلام بہت سنے ہیں،اور کاہنوں کے کلمات اور حمیر کے مقالات بہت سنے ہیں،محمد (صلی اللہ علیہ وسلم )کے کلام کی مثال میں نے آج تک کہیں نہیں سنی،تم سب میری بات مانو،اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا اتباع کرو،چنانچہ فتح مکہ کے سال میں ان کی پوری قوم کے تقریباً ایک ہزار آدمی مکہ پہنچ کر مسلمان ہو گئے(خصائص ج ۱ص ۱۱۶)

اسلام اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے سب سے بڑے دشمن ابوجہل اور اخنس بن شریق وغیرہ بھی لوگوں سے چھپ کر قرآن سنا کرتے،اور اس کے عجیب وغریب ، بے مثل وبینظیر اثرات سے متاثر ہوتے تھے،مگر جب قوم کے کچھ لوگوں نے ان کو کہا کہ جب تم اس کلام کو ایسا بےنظیر پاتے ہو تو اس کو قبول کیوں نہیں کرتے؟ تو ابوجہل کا جواب یہ تھا کہ تمہیں معلوم ہے کہ بنی عبد مناف میں اور ہمارے قبیلہ میں ہمیشہ سے رقابت اور معاصرانہ مقابلہ چلتا رہتا ہے،وہ جس کام میں آگے بڑھنا چاہتے ہیں ہم بھی اس کا جواب دیتے ہیں،اب جبکہ ہم اور وہ دونوں برابر حیثیت کے مالک ہیں تو اب وہ یہ کہنے لگے کہ ہم میں ایک نبی پیدا ہوا ہے جس پر آسمان سے وحی آتی ہے اب ہم اس میں کیسے ان کا مقابلہ کریں،میں تو کبھی اس کا اقرار نہ کروں گا(خصائص )

خلاصہ کلام یہ ہے کہ قرآن کے اس دعوے اور چیلنج پر صرف یہی نہیں کہ پورے عرب نے ہار مان لی اور سکوت کیا، بلکہ اس کے بے مثل و بے نظیر ہونے اور اپنے عجز کا کھلے طور پر اعتراف بھی کیا ہے،اگر یہ کسی انسان کا کلام ہوتا تو اس کی کوئی وجہ نہ تھی کہ سارا عرب بلکہ ساری دنیا اس کا مثل لانے سے عاجز ہوجاتی۔(معارف القرآن ج ۱ص ۱۵۰)



مولانا منظور احمد نعمانی رحمہ اللہ تعالیٰ

# درس حدیث

## ارکان اسلام پر جنت کی بشارت

عن انس بن مالك قال نهينا ان نسال رسول اللهﷺ عن شيء فكان يعجبنا ان يجيء الرجل من اهل البادية العاقل فيسئله ونحن نسمع فجاء رجل من اهل البادية فقال يا محمد !اتانا رسولك فزعم لنا انك تزعم ان الله ارسلك قال صدق قال فمن خلق السماء قال الله قال فمن خلق الارض قال الله قال فمن نصب هذه الجبال وجعل فيها ما جعل قال الله قال فبالذى خلق السماء وخلق الارض ونصب هذه الجبال آللّٰه ارسلك ؟قال نعم قال وزعم رسولك ان علينا خمس صلوات فى يومنا وليلتنا قال صدق قال فبالذى ارسلك آللّٰه امرك بهذا قال نعم قال وزعم رسولك ان علينا زكوٰة فى اموالنا قال صدق قال فبالذى ارسلك آللّٰه امرك بهذا ؟قال نعم قال وزعم رسولك ان علينا صوم شهر رمضان فى سنتنا قال صدق قال فبالذى ارسلك آللّٰه امرك بهذا ؟قال نعم قال وزعم رسولك ان علينا حج البيت من استطاع اليه سبيلا قال صدق قال ثم ولى وقال والذى بعثك بالحق لا ازيد عليهن ولا انقص منهن فقال النبى ﷺلئن صدق ليدخلن الجنة( رواه البخارى ومسلم )

ترجمہ: حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے وہ کہتے ہیں کہ ہم کو ممانعت کر دی گئی تھی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے (بلا خاص ضرورت کے ) کچھ پوچھیں تو ہم کو اس بات سے خوشی ہوتی تھی کہ کوئی سمجھدار بدوی حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں آئے اور آپ سے کچھ پوچھے اور ہم سنیں تو ان ہی ایام میں ایک بدوی خدمت نبوی صلی اللہ علیہ وسلم میں حاضر ہوا اور عرض کیا اے



محمد تمہارا قاصد یا مبلغ ہمارے پاس پہنچا تھا اس نے ہم سے بیان کیا کہ تمہارا کہنا ہے کہ اللہ نے تم کے اپنا رسول بنا کر بھیجا ہے؟ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اس نے تم سے ٹھیک کہا۔ اس کے بعد اس بدوی نے کہا تو بتلاؤ کہ آسمان کس نے بنایا ہے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ نے پھر اس نے کہا زمین کس نے بنائی؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ نے اس نے کہا زمین پر یہ پہاڑ کس نے کھڑے کئے ہیں اور ان پہاڑوں میں اور جو کچھ بنا ہے وہ کس نے بنایا ہے؟ آپ نے فرمایا اللہ نے اس کے بعد اس بدوی سائل نے آپ سے کہا پس قسم ہے اس ذات کی جس نے آسمان بنایا زمین بنائی اور اس پر پہاڑ نصب کئے کیا اللہ ہی نے تم کو بھیجا ہے؟ آپ نے فرمایا بے شک مجھے اللہ ہی نے بھیجا ہے پھر اس نے کہا تمہارے اس قاصد نے ہم سے یہ بھی بیان کیا تھا کہ ہم پر دن رات میں پانچ نمازیں بھی فرض ہیں؟ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا یہ بھی اس نے تم سے ٹھیک کہا اس بدوی نے کہا تو قسم آپ کے بھیجنے والے کی کیا اللہ نے ہی آپ کو ان نمازوں کا بھی حکم کیا ہے؟ آپ نے فرمایا ہاں یہ اللہ ہی کا حکم ہے پھر بدوی نے کہا اور آپ کے قاصد نے بیان کیا تھا کہ ہمارے مالوں میں زکوۃ بھی مقرر کی گئی ہے؟ آپ نے فرمایا یہ بھی اس نے تم سے سچ کہا اعرابی نے کہا تو قسم ہے آپ کو بھیجنے والے کی کیا اللہ نے آپ کو اس کا حکم کیا ہے؟ آپ نے فرمایا ہاں یہ بھی اللہ ہی کا حکم ہے پھر اس اعرابی نے کہا کہ آپ کے قاصد نے بیان کیا تھا کہ سال میں ماہ رمضان کے روزے بھی ہم پر فرض ہوئے ہیں آپ نے فرمایا یہ بھی اس نے سچ کہا اعرابی نے عرض کیا تو قسم آپ کے بھیجنے والے کی کیا اللہ نے آپ کو اس کا حکم دیا ہے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہاں یہ بھی اللہ ہی کا حکم ہے اس کے بعد اعرابی نے کہا اور آپ کے قاصد نے ہم سے یہ بھی بیان کیا کہ ہم میں سے جو حج کے لئے مکہ پہنچنے کی استطاعت رکھتا ہو اس پر بیت اللہ کا حج بھی فرض ہے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا یہ بھی اس نے سچ کہا (راوی کا بیان ہے کہ) یہ سوال وجواب ختم کر کے وہ اعرابی چل دیا اور چلتے ہوئے اس نے کہا اس ذات کی قسم جس نے آپ کو حق کے ساتھ مبعوث فرمایا ہے میں ان میں نہ کوئی زیادتی کروں گا اور نہ کوئی کمی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اگر یہ صادق ہے تو ضرور جنت میں جائے گا۔(۷۶)



مرسلہ: محمد صدیق عفا اللہ عنہ

# ملفوظات حکیم الامت رحمہ اللہ تعالیٰ

جمع وترتیب: حضرت مولانا مفتی محمد حسن امرتسری قدس سرہ

O فرمایا ایک موقع پر ایک تحصیلدار صاحب جو ایک تقریب میں علماء پر اعتراض کر رہے تھے ہمارے خاندانی بزرگوں کے مہمان تھے اور مجھ سے تعارف نہ رکھتے تھے کہنے لگے مولویوں نے قوم کو تباہ کر دیا ہے تعلیم انگریزی سے روکتے ہیں میں بھی ایک کنارے پر بیٹھا سن رہا تھا میری عمر لڑکپن کی تھی بہت دیر تک خاموش رہا جب وہ بہت زیادتی کرنے لگے تب میں نے کہا جناب یہ مسئلہ تو دوسرا ہے کہ یہ تعلیم جائز ہے یا نہیں اس وقت صرف یہ دکھلانا چاہتا ہوں کہ انگریزی نہ پڑھنا جس کو آپ مولویوں پر لگا رہے ہیں آیا مولویوں کی طرف اس کا منسوب کرنا غلط ہے یا صحیح سو حقیقت یہ ہے کہ اس کی ذمہ دار خود قوم ہے کیونکہ قوم کے تکاسل سے یہ دوسری قوموں سے تعلیم میں پیچھے رہ گئی ہے یہ مولویوں کا اثر نہیں ورنہ مولوی تو یہ بھی کہتے ہیں انگریزی نہ پڑھو عربی پڑھو انگریزی کا ترک مولویوں کے کہنے سے کرتے تو عربی بھی ضرور پڑھتے اب بتلاؤ عربی کتنے لوگ پڑھتے ہیں بس دنیا بھر میں جو نقص واقع ہو اس کے ذمہ دار غریب مولوی ہی بنائے جاتے ہیں جیسا کہ کسی سرائے میں ایک بھٹیاری روٹیاں پکاتی پکاتی آٹا یا روٹیاں چرا لیا کرتی تھی ایک پولیس کا شخص آیا اس نے آٹا پکانے کو دیا اور خوب ہشیاری سے دیکھتا رہا کہ وہ روٹیاں یا آٹا نہ چرا سکے بھٹیاری کو خیال رہا کہ داؤ نہیں لگنے پایا آخر جب وہ روٹیاں کھانے بیٹھا تو بھٹیاری نے اپنے لڑکے کو کہا کہ تو بھی میاں کے ساتھ بیٹھ جا چنانچہ لڑکا بھی سپاہی کے ہمراہ کھانے لگا اس نے مروت کی وجہ سے نہ روکا مگر اس کو احساس ہو گیا کہ اس نے چالاکی کی ہے اسی اثنا میں بھٹیاری کی ریح خارج ہو گئی بہت شرمسار ہوئی مگر اس شبہ کو دفع کرنے کے لئے کہ مجھ سے ریح کا صدور ہوا ہے اس نے لڑکے کے سر پر ایک چپت رسید کیا اور کہا دور موئے یہ کیا کر رہا ہے مگر وہ پولیس آدمی سمجھ گیا اس نے قصداً ریح خارج کر کے فوراً لڑکے کو ایک چپت لگایا اور کہا سسرے کریگا کوئی مگر



بچے گا تو ہی بس یہی حال قوم کا ہے جب کوئی کام بگڑتا ہے فوراً طعن اور ملامت کی زبان مولویوں پر دراز کی جاتی ہے۔

O ایک صاحب علم نے خط میں لکھا کہ اس وقت میں آپ کو قطب الارشاد سمجھتا ہوں اگر میرا یہ عقیدہ غلط ہے تو ظاہر فرما دیا جاوے اور اس کے ساتھ ہی قطب الارشاد کے علامات بھی فرما دیے جاویں فرمایا قطب الارشاد کے لئے یہ ضروری نہیں کہ وہ اپنے قطب الارشاد ہونے کو بھی جانے رہیں علامات سو وہ بھی ظنی ہوتے ہیں اور اس جواب میں نہ تو میں تواضع کرتا ہوں اور نہ تکبر اگر حق تعالیٰ کسی کو کوئی نعمت عنایت فرماوے تو انکار کیوں کرے کاتب الحروف کہتا ہے کہ اگر خود حضور کو اپنے قطب الارشاد نہ ہونے کا علم ہوتا تو فوراً ظاہر فرما دیتے کہ میں قطب الارشاد نہیں ہوں جیسا کہ اسی سائل کے ایک دوسرے خط کے جواب میں جبکہ انہوں نے آپ سے آپ کے صاحب کشف ہونے کے متعلق لکھا تو حلف سے فرمایا تھا کہ میں صاحب کشف نہیں تو یہ احتمالاً آپ کے قطب الارشاد ہونے کی دلیل ہے۔

O فرمایا خشوع کے لئے عمل کی ابتدا میں توجہ کافی ہے ہر ہر لفظ پر ضرور نہیں مثلاً قرآن شریف کی تلاوت سے پہلے یہ خیال کرے کہ محض اللہ تعالیٰ کے لئے تلاوت کرتا ہوں یہ کافی ہے ہر ہر حرف پر ایسی توجہ ضروری نہیں کیونکہ یہ تکلیف مالا یطاق ہے مگر اس میں یہ قید بھی ہے کہ جب تک اس کی متضاد توجہ متحقق نہ ہو اس وقت تک اسی پہلی توجہ کو حکماً باقی سمجھا جائے گا جیسا انسان چلنے سے پہلے یہ ارادہ دل میں کرلے کہ جامع مسجد کی طرف چلتا ہوں بس اتنا کافی ہے ہر ہر قدم یہ ارادہ ضروری نہیں ورنہ چلنا ہی دشوار ہو جائے گا ہاں اگر کسی دوسری طرف ایسی توجہ جو اس پہلی توجہ کی متضاد ہو پائی جاوے تو پھر پہلی توجہ معدوم ہو جائے گی۔

O کسی نے خط میں لکھا کہ اگر آپ کی صورت کا تصور کرلوں تو نماز میں جی لگتا ہے فرمایا جائز ہے دو شرط سے ایک یہ کہ اعتقاد میں مجھے حاضر ناظر نہ سمجھے دوسری شرط یہ کہ اس کی کسی کو اطلاع نہ دے یہ تصور خطرات کے علاج کے درجہ میں ہے کیونکہ یہ بھی توجہ الی اللہ ہونے کا ایک ذریعہ ہے اس سے توجہ اور یکسوئی الی اللہ ہوگی پس مقصود کا مقدمہ ہے خود مقصود نہیں۔



فقیہ العصر حضرت مفتی سید عبدالشکور ترمذی قدس سرہ

# اصلاحی مکاتیب

### سالکین کے خطوط اور حضرت فقیہ العصر رحمہ اللہ کے جوابات

**حال:** کیف الطریق الی الخلاص من سیطرۃ حبّ الدنیا علی القلب اذانی فی الصلوۃ تراودنی وساوس کثیرۃ (ترجمہ) حب دنیا سے چھٹکارے کا کیا طریقہ ہے اور یہ کہ دوران نماز وساوس کثرت سے آتے ہیں۔

**ارشاد:** علاج حبّ الدنیا استحضار فنائھاوبقاء الاٰخرۃ،وکثرۃ الوساوس لایضرّ اذا لم تکن عملاً وّ قصدًا لانّ الانسان لایکلّف الابمافی وسعہ (ترجمہ از مرتب) حب دنیا سے چھٹکارے کا علاج فناء دنیا اور بقاء آخرت کا استحضار ہے، باقی کثرت وساوس مضر نہیں جبکہ قصداً ان کو نہ لایا جائے ،قصداً سوچنا مضر ہے، بلا قصد جو وسوسہ دل میں آئے وہ اختیاری نہیں ہے اور غیر اختیاری کا انسان مکلّف نہیں ہے۔

**حال:** مجھے صاف اور اچھے کپڑے پہننا اچھا لگتا ہے۔

**ارشاد:** لاحرج فیہ ان کان لاعلی وجہ التکبّر (ترجمہ از مرتب) کوئی مضائقہ نہیں بشرطیکہ تکبر نہ ہو۔

**حال:** مجھے وساوس آتے ہیں اس کا علاج کیا ہے۔

**ارشاد:** لاحول ولاقوۃ کا ورد زیادہ رکھیں۔

**حال:** انسان کیسے اللہ تعالیٰ کی عبادت پر مداومت رکھے۔

**ارشاد:** ہمت اور دعا توفیق سے۔

**حال:** جب ذکر اللہ کرتی ہوں تو کچھ صفاء القلب محسوس کرتی ہوں۔

**ارشاد:** یہ ذکر اللہ کی برکت ہے۔

**حال:** لیکن جب دنیاوی کاموں میں مشغول ہوتی ہوں تو وہ صفاء زائل ہو جاتا ہے۔



ارشاد: زائل نہیں ہوتا دب جاتا ہے محسوس نہیں ہوتا۔

حال: مجھے غصہ جلدی آجاتا ہے اس کا علاج کیا ہے۔

ارشاد: اعوذباللّٰہ کی کثرت۔

حال: کیا جو آیات قرآنیہ یاد کی ہیں انہیں یاد رکھنا واجب ہے اور بھولنا گناہ ہے۔

ارشاد: خود بخود بھولنا گناہ نہیں ہے کہ بے اختیاری ہے البتہ یاد رکھنے کا اہتمام کرنا ضروری ہے

حال: مجھے زیادہ ذکر الموت نہیں آتا دعا فرمائیں کہ ذکر الموت میرے قلب میں راسخ ہوجائے۔

ارشاد: کلّ نفس ذائقة الموت اور اینما تکونوا یدرکّم الموت ولو کنتم فی بروج مّشیّدة جیسی آیات جن میں موت کا تذکرہ ہے ان پر توجہ رہے ان شاء اللہ تعالیٰ ان کے ورد سے رسوخ فی القلب حاصل ہوجائے گا۔

حال: میرے لئے دعا فرمائیں کہ اللہ تعالیٰ مجھے صراط مستقیم پر قائم رکھیں اور میری اصلاح کامل فرمائیں اور ہر قسم کے شر و فتنہ سے بچائیں اور بغیر حساب کے جنۃ الفردوس میں داخل فرمائیں۔

ارشاد: دل سے دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ صراط مستقیم پر قائم رکھیں نماز میں اهدنا الصراط المستقیم بہت زیادہ توجہ سے پڑھا کریں اور ولا تکلنی الی نفسی طرفة عین کا ورد بھی رکھیں بغیر تعداد۔ اللہ تعالیٰ ہر قسم کے شر و فتن سے محفوظ رکھیں آمین اللّٰھم ادخلنا جنّة الفردوس بغیر حساب۔

حال: فی الاجازة تضیع کثیر من الاوقات فی الفضول ،وفی الاشتغال احیانًا قد اترك بعض الاوراد والادعیة فهل فی ذالك نقص الایمان۔

ارشاد: لانقص فی الاشتغال احیانابعض الاوراد والادعیة۔

حال: یغنني احیاناالتفکرفی حالي وکثرة تفریطي وغفلتي ،فاعزم علی اصلاح النفس فماتلبث نفسي ان تسوف بالمجاهدة ۔

ارشاد: فهذاالنعم والتفکر فی الحال یصلح حالك وبارك ان شاء اللّٰه ویکون سببالاصلاح النفس والقلب۔



فقیہ العصر مفتی سید عبدالشکور ترمذی قدس سرہ

العلم والعلماء عند السلاطین والامراء

# علم اور علماء کی عزت سلاطین وامرا کی نظر میں

نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم امابعد:

ذیل میں چند تاریخی واقعات درج کئے جاتے ہیں ان سے ناظرین کو بخوبی اندازہ ہوگا کہ اگلے زمانہ کے مسلمان سلاطین اور امرا کی نظر میں علم دین اور علماء دین کی کس قدر عظمت و عزت تھی علم دین کی رفعت وعظمت کے سامنے وہ اپنی حکومت وامارت اور شان وشوکت کو کتنا ہیچ اور بے حقیقت سمجھتے تھے۔ شاید دور حاضر کے مسلم حکام اور امراء کے لئے ان واقعات میں کچھ سبق اور عبرت کا سامان ہو۔ اللہ تعالیٰ عمل کی توفیق عطا فرمائیں، آمین۔

(۱) خلیفہ ہارون رشید نے امام مالک رحمہ اللہ سے یہ خواہش ظاہر کی کہ میری جائے قیام پر امین ومامون شاہزادگان کو درس حدیث کی عزت بخشیں امام بکراہیت درو ے نگریست امام نے ناگواری سے دیکھا اور فرمایا: یاامیر المؤمنین لاتضع فی عزۃ شیء رفعہ اللّٰہ العلم یؤتی ولا یأتی ۔ اے بادشاہ جس چیز کی عزت کو خدا نے رفیع اور بلند کیا ہو اس کو پست مت کر علم کے پاس طالب پہونچتا ہے علم طالب کے پاس نہیں جاتا۔ خلیفہ کو اپنی فروگذاشت اور غلطی کا احساس ہوا اور ندامت سے بولا: صدقت ایہا الشیخ کان ھذاھفوۃ منی فاسترھا علی۔ اے استاذ یہ صحیح ہے حقیقۃً مجھ سے لغزش ہوئی معاف فرمایئے۔ چنانچہ آپ کے ہدایت کدہ میں امین ومامون دونوں شہزادے حاضر ہوتے تھے اور بلا امتیاز غرباء کے حلقہ میں جس جگہ بھی جگہ مل جاتی بیٹھ کر فیوض وبرکات حاصل کرتے اور علم دین سماعت کرتے تھے۔

(۲) ایک دن امیر المؤمنین ہارون رشید دور سے اپنے فرزندوں امین ومامون کی طرف دیکھ رہا تھا، دونوں بھائی مدرسہ میں امام کسائی سے سبق پڑھ رہے تھے تھوڑی دیر کے بعد امام کسائی کسی ضرورت سے اٹھے اور باہر جانے لگے تو امین ومامون نے دوڑ کر استاد کے جوتے



اٹھا لئے اور ان کے قریب لاکر رکھ دیے یہ دیکھ کر ہارون رشید کو تعجب ہوا ایک خادم سے پوچھا بتاوہ کون شخص ہے جس کے خدمتگار دنیا کے بڑے بڑے آدمی ہیں، اس نے کہا آپ، ہارون نے کہا نہیں، امام کسائی ہے جس کے علم وفضل کی وجہ سے امین و مامون اس کی خدمت کرتے ہیں۔

(۳) خلیفہ ہارون رشید نے اپنے لڑکے کو علم وادب کی تعلیم کے لئے امام اصمعی کے سپرد کر دیا تھا، ایک دن اتفاقاً ہارون وہاں جا پہنچا، دیکھا کہ امام اصمعی پاؤں دھو رہے ہیں اور شاہزادہ پاؤں پر پانی ڈال رہا ہے، ہارون نے بڑی برہمی سے فرمایا کہ میں نے تو اس کو آپ کے پاس اس لئے بھیجا تھا کہ اس کو ادب سکھلائیں گے، آپ نے شاہزادہ کو یہ حکم کیوں نہ دیا کہ ایک ہاتھ سے پانی گرائے اور دوسرے ہاتھ سے آپ کا پیر دھوئے۔

(۴) ایک شخص نے خلیفہ منصور سے دریافت کیا کہ واہب العطایا نے دین ودنیا کی ساری نعمتیں امیر المؤمنین کو عطا فرمائی ہیں، کیا آپ کی کوئی ایسی تمنا اور آرزو بھی ہے جو اب تک پوری نہ ہوئی ہو منصور نے ایک ٹھنڈی سانس لیکر کہا ہاں صرف ایک تمنا باقی ہے جو آج تک پوری نہیں ہوئی، اور وہ تمنا یہ ہے کہ میں ایک چبوترے پر بیٹھا ہوتا اور اصحاب حدیث میرے اردگرد بیٹھے نظر آتے۔

(۵) ہارون رشید کے زمانہ میں شعبہ عدالت بالکل اہل دین کے ہاتھ میں تھا، حضرت امام ابو یوسف قاضی القضاۃ تھے اور قاضیوں کا تقرر خلیفہ نہیں کرتا تھا بلکہ قاضی القضاۃ کے ہاتھ میں تھا، امام ابو یوسف کے اتنے بلند اعزاز کی وجہ سے لوگوں میں چہ میگوئیاں شروع ہوئیں تو ہارون رشید نے کہا میں نے جو کچھ کیا جان بوجھ کر کیا، علم کے جس باب میں ابو یوسف کو جانچا گیا کامل پایا، اعلیٰ امتیاز کے ساتھ ابو یوسف کا قدم دین کے ہر معاملہ میں استوار رہے۔ ابو یوسف کا دین آلودگیوں سے پاک ہے ابو یوسف جیسا کوئی آدمی ہو تو لاؤ۔

(۶) ایک بار دربار میں شاہِ ہند اکبر شاہ زعفرانی رنگ کے رنگے ہوئے کپڑے پہن کر آیا تو شیخ عبدالغنی صاحب (نبیرہ شیخ عبدالقدوس گنگوہی) خلاف شرع لباس کو دیکھ کر غصہ سے بیتاب ہوگئے اور شدت تاکید کے جوش وخروش سے ظاہر کیا کہ عصا کا سرا بادشاہ کے جامہ کو جالگا، اکبر کو غصہ تو آیا مگر خاموش رہا، حرم سرا میں جا کر والدہ سے شکایت کی والدہ نے کہا یہ



تمہارے لئے نجات کا باعث ہے، تاریخوں میں لکھا جائے گا کہ ایک عالم شرع اور پیر مفلوک نے شہنشاہ ہند کو عصا مارا اور اس نے شرع کے احترام میں برداشت کیا۔

(۷) مولوی انصاری روم کے اجل علماء اور بہت بڑے قاضیوں میں تھے، ایک دن کسی معاملہ میں سلطان روم بایزیدان کی عدالت میں ان کے سامنے بحیثیت گواہ پیش ہوئے، مولوی انصاری نے ان کی شہادت کو رد کردیا کہ میں تمہاری شہادت اس لئے نہیں لوں گا کہ تم تارک جماعت ہو، اس کا سلطان پر اتنا اثر ہوا کہ قصر کے سامنے ہی ایک مسجد بنوائی اور پھر کبھی جماعت ترک نہیں کی۔

(۸) ایک دن حاکم روہیل کھنڈ کے نواب زادہ نواب سعد اللہ خان نے حجام کو بلا کر حجامت بنوائی شروع کی تو نواب زادہ نے داڑھی کترنے کا حکم دیا تو مولانا مفتی عبدالغنی صاحب نے جو اتفاقاً نزدیک ہی بیٹھے تھے، ایک طمانچہ حجام کو اس طرح رسید کیا اس کا اثر نواب زادہ کے چہرہ تک پہنچا، نواب زادہ کو غصہ آیا مگر خاموش رہا۔

(۹) ملا ارادت المعروف ملا شاہی ملک افغانستان میں بعہد سلطنت احمد شاہ درانی ایک نامور عالم حقانی گذرے ہیں، ایک دفعہ کا ذکر ہے کہ احمد شاہ درانی نے اپنے دربار میں محفل رقص وسرور منعقد کی اور ملا ارادت کو بھی بلوا بھیجا، مولانا نے تشریف لاکر جب سماں دیکھا تو غضبناک ہوکر برسر دربار بادشاہ کو مخاطب کیا، اے احمد شاہ تو جس کی امت میں اپنے کو شمار کرتا ہے کیا اس نے کبھی یہ کام کیا ہے، اپنے نام کی لاج رکھ، بادشاہ نے کہا اس میں حرج ہی کیا ہے، ملا ارادت نے غضب میں ہمت اور دلیری سے فرمایا، احمد شاہ جس چیز کو اسلام نے حرام کیا ہے تو اسے حلال کررہا ہے، تیری یہ حرکت کفر کے قریب جارہی ہے، یہ کلمہ حق سن کر بادشاہ نے کہا مجھے ایسے غیر مشروع امور سے دلچسپی نہیں اور نہ فرصت یہ صرف علماء اور صلحاء کے تقویٰ کا امتحان تھا، الحمدللہ میرے ملک کے عالی جاہ عالم ربانی کو اس امتحان میں عظیم الشان کامیابی نصیب ہوئی، ملا ارادت نے فرمایا کہ اس دن سے لے کر آئندہ کیلئے مجھے کبھی دربار شاہی میں نہ دیکھو گے۔

(۱۰) مصر کے ایک بہت بڑے عالم یزید بن حبیب جو کہ پہلے ایک غلام تھے مگر علم



وتقویٰ میں مصر کے امام مانے جاتے تھے وہ ایک دفعہ بیمار ہوئے تو مصر کا گورنر جوثرہ بن سہیل عیادت کیلئے حاضر ہوا۔

(۱۱) دولت آباد کے ملک الشعراء قاضی شہاب الدین ایک دفعہ بیمار ہوئے اور ان کی تندرستی کی توقعات کم ہوگئیں جب سلطان ابراہیم شرقی کو ان کی اس خطرناک بیماری کا علم ہوا تو وہ خود ان کی بیمار پرسی کیلئے آیا اور ایک پیالہ پانی کا بھر کر ان کے سر پر پھراتے ہوئے کہا اے اللہ! ان کے بدلے میں میری جان قبول کرلے۔

(۱۲) تغلق خاندان کے بادشاہ محمد تغلق کو جب یہ معلوم ہوا کہ شیراز کے عالم بے بدل علم کلام کی بنیادی کتاب مواقف کے مصنف قاضی عضدالدین جامع عالم باکمال ہیں تو محمد تغلق نے معین الدین کو قاضی صاحب کی خدمت میں بھیج کر یہ درخواست کی کہ وہ ہندوستان تشریف لے آئیں مگر جب شیراز کے والی ابواسحاق کو معلوم ہوا تو خود حاضر خدمت ہوا اور یہ کہا کہ آپ اگر چاہیں تو شیراز کی حکومت آپ کے حوالہ کرتا ہوں مگر آپ شیراز نہ چھوڑیں، چنانچہ آپ نے درخواست قبول کرلی۔

(۱۳) ابراہیم بن اسحٰق الحربی امام احمد بن حنبل کے عزیزترین شاگرد ہونے کے علاوہ زاہد و عارف تھے، ان کے متعلق معجم الادباء میں لکھا ہے کہ اسمٰعیل بن اسحٰق القاضی ابراہم سے ملاقات کی خاص تمنا و آرزو رکھتے تھے اور صدق دل سے کام لیتے ہوئے محل کے دروازوں سے حاجبوں کو ہٹادیا، ابراہیم پہنچے اور جوتا اتار کر آگے بڑھے، قاضی نے حسن عقیدت اور اخلاص سے ان کے جوتے اٹھا کر کپڑے میں لپیٹ کر خود اٹھا لئے، ابراہیم کچھ دیر بیٹھ کر جانے کیلئے اٹھے تو اپنا جوتا تلاش کیا، قاضی نے اپنی آستین سے نکال کر سامنے رکھ دیا، ابراہیم نے دیکھ کر کہا: غفر اللہ لك كما اكرمت العلم قاضی کے انتقال کے بعد ان کو کسی نے خواب میں دیکھا، پوچھا کس حال میں ہو جواب دیا: اجيبت لي دعوة ابراهيم الحربي ابراہیم کی دعاء مغفرت قبول کرلی گئی۔

(۱۴) ایک رات تنہا ایک غلام کے ساتھ سلطان محمود غزنوی کہیں سے آرہا تھا اور غلام



طلائی شمعدان میں شمع رکھے ہوئے راستہ دکھاتا تھا، غزنوی کی نظر اچانک ایک غریب ونادار طالب علم پر پڑی جو مدرسہ کے صحن میں طالب علموں کے ایک ہجوم کو تکرار کرانے میں مشغول تھا اور چراغ کے نہ ہونے کی وجہ سے جب کبھی عبارت پر نظر ڈالنے کی ضرورت محسوس کرتا تو تیزی سے اٹھتا اور بقال کی دوکان پر جو چراغ روشن تھا اس کی روشنی پر کتاب کو دیکھ کر واپس آتا، غزنوی کا رقت انگیز قلب طالب علم کی اس جدوجہد پر متاثر ہوا اور وہ طلائی شمعدان شمع کے ساتھ طالب علموں کے اس قلاش وبے نوا ہجوم کو بخش دیا، اسی شب میں تاجدار مدینہ صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت نصیب ہوئی، حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: یاابن امیر ناصر الدین سبکتگین اعزك اللّٰه في الدارین کما اعززت ورثتي۔ اللہ تعالیٰ تجھے دونوں جہاں میں باعزت رکھے جیسا کہ تو نے میرے وارثوں (یعنی طالب علموں) کی عزت کی ہے۔

..............................

## دعاءِ مغفرت کی درخواست

قاری سعید احمد اسعد کے والد ماجد اور قاری علیم الدین مہتمم مدرسہ قاسم العلوم جھنگ انتقال فرما گئے انا للہ وانا الیہ راجعون دعاء ہے کہ اللہ تعالیٰ مرحومین کو جنت الفردوس میں جگہ عطا فرمائیں اور قارئین ''الحقانیہ'' سے بھی دعاءِ مغفرت کی درخواست ہے۔





حضرت مولانا مفتی محمد رفیع عثمانی مدظلہم

# مسلک دیوبند کسی فرقے کا نہیں اتباع سنت کا نام ہے

نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم امابعد: اللہ رب العالمین کا شکر ادا نہیں کیا جاسکتا کہ اس نے ہمیں اس تعلیمی سال کے اختتام پر پہنچنے کی توفیق عطا فرمائی اور ملک کے بہت ہی ناسازگار حالات کے باوجود تمام اسباق اور بخاری شریف جیسی عظیم الشان کتاب بھی مکمل کروادی۔

آپ نے آج اس تعلیمی سال کا آخری درس حدیث سنا، عام طور سے ہمارے ہاں ختم بخاری کا اگر چہ پہلے سے اعلان واشتہار کبھی نہیں ہوتا مگر لوگوں کو پتہ چل جاتا ہے بہت بڑا اجتماع ہوا کرتا ہے، لیکن اس مرتبہ ہم نے اس کا اہتمام کیا کہ ختم بخاری کی یہ مجلس کسی تقریب کی شکل اختیار نہ کرنے پائے، کیونکہ ہم نے اپنے بزرگوں کو ایسا ہی سادگی کے ساتھ کرتے دیکھا ہے اور بزرگوں کا تجربہ یہ ہے کہ ختم بخاری کے موقع پر مانگی جانے والی دعاؤں کو اللہ تعالیٰ اپنے فضل وکرم سے خاص طور پر قبول فرما لیتے ہیں، اس لئے ہمارے والد ماجد رحمۃ اللہ علیہ بھی دارالعلوم میں ختم بخاری کے موقع پر دعا کا خاص اہتمام فرمایا کرتے تھے، البتہ اس کیلئے نہ تو کوئی اعلان ہوتا تھا اور نہ اس کیلئے کسی بڑی تقریب کا انداز اختیار کیا جاتا تھا، خاص خاص لوگ پوچھتے تھے کہ ختم بخاری کا دن کون سا ہے، ان کو بتلادیا جاتا تھا کہ فلاں دن ہے، جن کو شوق ہوتا تھا وہ شرکت کرلیا کرتے تھے۔ پھر رفتہ رفتہ ختم بخاری کی یہ مجلس ایک بڑی تقریب کی صورت اختیار کرتی چلی گئی، اور طرح طرح کی دعوتوں اور ضیافتوں کا دن بن گئی اور پھر اس کی کیفیت یہ ہوگئی کہ ڈر لگنے لگا کہ کہیں یہ کسی ''میلے'' کی صورت اختیار نہ کرلے اور یہ خوف ہونے لگا کہ اگر اس کو مزید جاری رکھا گیا تو یہ خدانخواستہ ایک مستقل بدعت کی شکل اختیار نہ کر جائے، کیونکہ جتنی بدعتیں ہوتی ہیں ابتدا میں وہ نیک کام ہوتے ہیں پھر عوام ان کو لازمی یا سنت سے صراحۃً ثابت شدہ سمجھ کر ان کی پابندی کرنے لگتے ہیں اور جو لوگ پابندی نہیں کرتے ان پر اعتراض کرنے لگتے ہیں ، تو ختم بخاری کے اندر بھی خیال ہوا کہ شاید کچھ کچھ ایسا ہی ہونے لگا ہے حتی کہ اس کے ترک پر تعجب کیا جانے



لگا اور رفتہ رفتہ اس کو ایسا عمل سمجھا جانے لگا کویا کہ یہ سنت سے ثابت ہے۔

پھر ختم بخاری کی تقریب میں یہ بھی ہونے لگا کہ جو طالبعلم دورۂ حدیث سے فارغ ہو رہا ہوتا اور اس کے پاس کچھ مالی وسعت بھی ہوتی تو وہ اپنے رشتہ داروں اور دوستوں کو ختم بخاری کی تقریب میں شرکت کی دعوت دیتا اور یہ مہمان بھی ایک دو نہیں دو سو تین سو مہمان مختلف شہروں اور دیہاتوں سے سفر کر کے آتے ، اور ان کو ٹھہرانے کیلئے آس پاس کے علاقوں میں جگہیں تلاش کی جاتیں، ان کے کھانے کیلئے دعوتوں کا اہتمام کیا جاتا ، دیگیں اتروائی جاتیں اور خوب عظیم الشان ضیافت کا اہتمام ہوتا۔ لیکن وہ طلبہ جو مالی استطاعت نہیں رکھتے تھے اور ایسی دعوتوں کا انتظام ان کے بس سے باہر تھا ان کے دلوں میں احساس محرومی پیدا ہوتا تھا کہ دوسرے طلبا کی دستار بندی کو دیکھنے کیلئے اتنے مہمان آرہے ہیں، لیکن ہماری دستار بندی دیکھنے کیلئے کوئی بھی نہیں آرہا۔ پھر بعض جگہوں پر یہ بھی ہونے لگا کہ مسجد میں ختم بخاری ہو رہا ہے اور باہر صحن یا اس سے ملحقہ جگہوں پر لوگ آپس میں ہنسی مذاق اور گپ شپ کر رہے ہیں، تو ختم بخاری کا جو مقصد تھا کہ درس حدیث سنیں تا کہ نصیحت حاصل ہو اور اس بابرکت موقع پر دعائیں مانگیں، وہ فوت ہونے لگا اور پیسے کا ضیاع ہونے لگا، اس لئے پچھلے دو تین سالوں سے یہ کوشش کی گئی کہ جتنا اس کو کم کیا جا سکتا ہو کم کیا جائے۔

الحمدللہ! ہم نہ تو اعلان کرتے ہیں اور نہ ہی دعوت نامے جاری کرتے ہیں، لیکن چونکہ تاریخ پہلے سے طے ہو جاتی ہے اس لئے لوگ ایک دوسرے کو سینہ بہ سینہ اور اب تو موبائل ٹو موبائل بتلا دیتے ہیں اور خبر پورے شہر اور ملک میں پھیل جاتی ہے، اس دفعہ ہم نے ختم بخاری کی تاریخ کو صیغہ راز میں رکھا اور آج صبح نو بجے تک اس کو ظاہر نہیں ہونے دیا۔

## ختم بخاری خوشی اور غمی کا دن ہے

ختم بخاری کا دن بہت خوشی کا دن ہوتا ہے، اس لئے کہ اس دن ہمارا تعلیمی سال پورا ہوتا ہے اور طالبعلمی کا زمانہ جو کہ پڑھنے کا شوق رکھنے والے طالبعلموں کیلئے مجاہدں سے بھرپور ہوتا ہے، خاص طور سے دورۂ حدیث کے طالب علم تو دن رات اسباق میں مصروف رہتے ہیں، ان کو اس سال خاص طور سے بہت محنت کرنی پڑتی ہے اس مجاہدوں والے سال کا بھی ختم بخاری



کے دن اختتام ہوجاتا ہے۔کل ہی ایک طالب علم کہہ رہے تھے اوران کی آنکھوں میں آنسو تھے کہ یہ موقع خوشی کا تو ہوتا ہی ہے لیکن غم بھی ہوتا ہے کیونکہ سارا سال ہم ایک کلاس میں جمع ہوتے ہیں اور ختم بخاری تک یہ سلسلہ چلتا رہتا ہے اوراس کے بعد یہ سلسلہ ختم ہوجاتا ہے۔

اس طالبعلم نے بالکل سچی بات کہی کہ یہ موقع خوشی کا بھی ہوتا ہے اورغم کا بھی، طلبہ کو اساتذہ، اپنے ساتھی طلبا اور مادرعلمی سے فراق کا غم ہوتا ہے اورتعلیم سے فراغت کی خوشی ہوتی ہے میں نے اس طالبعلم سے عرض کیا کہ دنیا تو نام ہی خوشی اور غمی کے مجموعے کا ہے۔طالبعلم کو یہ صورت حال صرف ایک سال ختم بخاری کے موقع پر پیش آتی ہے لیکن ہمیں اور دیگر اساتذہ کو ہر سال یہ کیفیت پیش آتی ہے کہ ہمارے ہونہار طلبا جو تعلیم کے دوران ہمارے بیٹوں کی طرح ہوجاتے ہیں اوران سے بے پناہ محبت ہوجاتی ہے اوران کو بھی اپنے اساتذہ سے بے پناہ محبت بلکہ عشق ہوجاتا ہے، وہ اس مبارک دن میں ہم سے جدا ہوجاتے ہیں ،تو ہمیں اس کیفیت سے ہر سال واسطہ پڑتا ہے،خدا کرے آپ کو بھی یہ خوشی اور غمی ہر سال ملا کرے آمین۔

## دورۂ حدیث کے طلبا مبارک باد کے مستحق ہیں

ہمارے پاس ہر سال دورۂ حدیث کی جماعتیں پڑھتی ہیں، کسی سال استعداد کے اعتبار سے بہت اچھی جماعت آتی ہے کسی سال نسبۃً کچھ کم درجے کی ہوتی ہے۔الحمدللہ! اس سال جماعت استعداد کے اعتبار سے محنت اور ذوق وشوق کے اعتبار سے اوراخلاقی ودینی اعتبار سے ممتاز جماعت تھی، یہ بات آپ کیلئے قابل مبارک باد ہے کہ آپ اپنے اساتذہ سے اپنے بارے میں اچھا گمان لے کر فارغ التحصیل ہو رہے ہیں۔

## ہماری آدھی صدی طلبا کی خدمت کرتے ہوئے گذری ہے

آپ امتحان سے فارغ ہوکر اپنے گھروں کو جائیں گے، آپ رخصت ہو رہے ہیں، اللہ تعالیٰ آپ کو شادو آباد رکھے اور آپ کے علم وعمل میں برکت عطا فرمائے آمین، آپ حضرات ہمارا مستقبل اور ہماری امیدوں کا مرکز ہیں، الحمدللہ آج ہمیں تدریس کرتے ہوئے شمسی سال کے حساب سے انچاس سال ہوچکے ہیں، یعنی تقریباً آدھی صدی عیسوی پوری ہورہی ہے، اور



قمری سال کے حساب سے ساڑھے پچاس سال ہو چکے ہیں، یعنی آدھی صدی سے زیادہ، ہماری یہ نصف صدی طلبا کی خدمت کرتے ہوئے گذری ہے، کیونکہ ہم نے ۱۹۶۰ء یا ۱۹۶۱ء میں اپنی تدریس کا آغاز کیا تھا، اس تمام عرصے میں ہماری کوششوں کا مرکز اور محور طلبا ہی رہے ہیں کہ ان میں علمی استعداد پیدا ہو جائے، ان کو سنت پر عمل کرنے کی عادت پڑ جائے، یہ امت کی قیادت کرنے والے عالم باعمل پیشوا بن جائیں، ہماری اس نیت کے اندر اگر کوئی کھوٹ شامل ہو گیا ہو تو اللہ تعالیٰ اس کو معاف فرماویں، اللھم انا نستغفرك لكل خير عمل اردنابه وجهك فخالطنا فيه ماليس لك ،خلاصہ یہ کہ آپ اور پچھلے تقریباً پچاس برسوں میں فارغ التحصیل ہونے والے تمام طلبہ ہماری تقریباً اکیاون سال کی کمائی ہیں۔ آپ اس بات کا خیال رکھئے کہ آپ کے اساتذہ نے بڑی تمناؤں سے آپ کو یہاں تک پہنچانے کی کوشش کی ہے، آپ نے اتنی بات ضرور دیکھی ہوگی کہ آپ کے اساتذہ آپ حضرات کی خاطر اپنے دن رات کو قربان کر دیتے ہیں، راحت و آرام کو تج دیتے ہیں اور اپنے تفریحی مشاغل کو آپ کی تعلیمی ترقی کیلئے نظر انداز کر دیتے ہیں۔ ہماری دعا ہے کہ اساتذہ کی آپ کیلئے یہ قربانیاں نفع بخش ہوں اور آپ حضرات کو اللہ تعالیٰ ان کیلئے ذخیرہ آخرت اور صدقہ جاریہ بنا دے آمین۔

### ہمارے اکابر نے فرقہ بندیوں کو کبھی پسند نہیں فرمایا

کئی سالوں سے صورتحال کچھ اس طرح بن گئی ہے کہ پورے ملک میں طرح طرح کے فرقے اور گروہ پھیلے ہوئے نظر آتے ہیں اور دن بدن بڑھتے ہی جا رہے ہیں، جماعت ایک ہوتی ہے لیکن اس میں دو گروپ بن جاتے ہیں، پھر دوسرے گروپ کے بھی دو گروپ ہو جاتے ہیں ایک جماعت میں کئی جماعتیں اور گروپ جنم لے لیتے ہیں، پورے ملک میں بڑے پیمانے پر پھوٹ در پھوٹ پڑی ہوئی ہے اور کثرت سے دیوبندی، بریلوی کا لفظ سنائی دیتا ہے جو فرقہ بندی کی علامت ہے اور بہت افسوس ناک ہے، مجھے ڈر لگ رہا ہے کہ ہمارے طلبا جو اب علما بنتے جا رہے ہیں رفتہ رفتہ حالات سے متاثر ہو کر کہیں مسلک دیوبند سے دور نہیں ہوتے جا رہے؟

ہمیں اس بات پر بڑی سنجیدگی سے غور کرنے کی ضرورت ہے کہ ہم نام تو مسلک



دیوبند کا ہی لیتے ہیں، لیکن کیا ہم خود بھی مسلک دیوبند پر عمل پیرا ہیں یا نہیں؟ مسلک دیوبند کا حال تو یہ رہا ہے کہ انہوں نے کبھی اس بات کو پسند نہیں فرمایا کہ مسلک کے اعتبار سے کسی کو دیوبندی کہہ کر خطاب کیا جائے، آپ حضرات کو معلوم ہے کہ مسلک دیوبند اور مسلک بریلی کے درمیان کئی اعمال کے بارے میں اختلاف ہے ہم ان اعمال کو بدعت کہتے ہیں، وہ بدعت نہیں کہتے، لیکن اس کے باوجود ہمارے بزرگ فرقہ بندیوں اور گروہ بندیوں سے اتنے دور تھے کہ کبھی انہوں نے اس بات کو گوارہ نہیں کیا کہ مسلک دیوبند کو ایک فرقہ سمجھا جائے اور مسلک بریلوی کو دوسرا فرقہ، ہمارے بزرگوں نے کبھی دیوبندی، بریلوی کا لفظ بھی استعمال کرنا پسند نہیں فرمایا، اگر آج بھی کوئی اس انداز میں بات کرتا ہے تو طبیعت پر ناگوار گذرتا ہے۔

اللہ رب العالمین نے قرآن مجید میں ہم سے فرمایا ہے: ھو سمٰکم المسلمین (سورۃ الحج، آیت نمبر ۷۱) کہ اللہ تعالیٰ نے تمہارا نام مسلمان رکھا ہے۔ ہمارا نام نہ دیوبندی ہے نہ بریلوی، نہ شیعہ ہے نہ سنی، نہ مقلد ہے نہ غیر مقلد، بلکہ ہمارا نام مسلم اور مسلمان ہے، ہمارے بزرگوں کو اللہ رب العزت نے کتاب وسنت کا ترجمان بنایا تھا، یہ ترجمانی صرف زبان ہی میں نہیں تھی بلکہ ان کے عمل میں، ان کی زندگی کے تمام شعبوں میں، ان کے تمام طریقہ کار میں رچی بسی تھی، وہ دیوبندی اور بریلوی کے لفظ کو بالکل بھی پسند نہیں فرماتے تھے۔

## والد صاحب نے ہمیں اپنے نام کے ساتھ دیوبندی لکھنے سے منع فرمادیا

ہمارے اکابر کو دیوبندی اور بریلوی کے الفاظ کتنے ناپسند تھے اس بات کے اندازے کیلئے ہم آپ کو اپنی مثال دیتے ہیں، ہم دیوبند کے رہنے والے ہیں، ہمارے والد، دادا، پردادا اور ان کے آباء واجداد دیوبند ہی کے رہنے والے تھے نسلوں اور صدیوں سے دیوبند ہمارا وطن چلا آرہا ہے، میں نے دارالعلوم دیوبند میں اپنی ابتدائی تعلیم حاصل کی، وہیں پندرہ پارے حفظ کئے، میری عمر کا بارہواں سال تھا جب ہم دیوبند سے ہجرت کرکے کراچی آئے۔

اگر ہم اپنے نام کے ساتھ دیوبندی لکھتے تو یہ کوئی بے جا بات تو نہیں تھی، ہم اپنے وطن کی نسبت سے، اپنے آباء واجداد کی نسبت سے، اپنی جائے پیدائش کی نسبت سے، اپنے نام کے



